~~title~~



Title - Armughaan Mehboob.
Creator - Raja Narsingh Raj Bahadur Aali
Publisher - Taj Press (Hyderabad)
Date - 1350
Pages - 72
Subjects - Urdu Shayari - Kulliyat-o-Dawaween

دفتر غم و الم کا ہی داستان محجوب
ہی لفظ لفظ اسکا آہ و فغان محجوب

# ارمغان محجوب

۱۳۵۰ھ

عالی کے درد دل کے جذبات ہیں سموئے
ہر دردمند دیکھے گا یہ ارمغان محجوب

سن اعمال سے اخلاق و کرم سے محبوب - یاد آتا ہے بشر بعد فنا یاد رہ



پتہ کیا مٹنے والوں کا ملے محبوب دنیا میں
نشان باقی نہ ہونا ہی نشان ہے بے نشانی کا -

رائے محبوب راج "محبوب"

# رباعیاتِ حمید

(مصنفہ راجہ نرسنگھ راج بہادر عالیؔ)

یارب جو کہوں منہ سے سخن تیرا ہے — سب جسم ترا اور دہن تیرا ہے
اس دہر کے رنگ ورنگ گلہائے عجیب — یارب یہ ہیں سب جس چمن تیرا ہے

(۲)

مسکین بیکس کا ہے سہارا مولے — ہے ڈوبنے والوں کا کنارا مولے
عالیؔ کا یہی ہے اعتقادِ راسخ — گر دکھ بھی تو دے تو ہے ہمارا مولے

(۳)

پوشیدہ ہے گو جلوہ عیاں تیرا ہے — کثرت ہو کہ وحدت ہو نشاں تیرا ہے
کس کے دل میں نہیں ہے تیرا مسکن — کس کے لب پہ نہیں بیاں تیرا ہے

(۴)

میں وصف کروں کس سے زباں تیری ہے — اور دی بھی طاقتِ بیاں تیری ہے
عالیؔ کا خداوند ہے دل کا مالک — تن تو نے دیا ہے تن میں جاں تیری ہے

# مرثیۂ برادر

مُصنّفہ

راجہ نرسنگھ راج بہادر عالیؔ

یہ دُھن کوچ کی دل میں کیسی سمائی — دیا مجھ کو بے وقت داغِ جدائی
مری کونسی بات تم کو نہ بھائی — مرے پیارے بھائی مرے پیارے بھائی

(۲)

وہ حسنِ جوانی وہ شانِ برادر — مجسم محبّت وہ جانِ برادر
سناؤں کسے داستانِ برادر — مرے پیارے بھائی مرے پیارے بھائی

(۳)

تھی صورت بہت بھولی بھالی تمہاری — محبّت تھی سب سے نرالی تمہاری
وہ تصویر کس نے چھپا لی تمہاری — مرے پیارے بھائی مرے پیارے بھائی

(۴)

معاون تھے بالذات بچپن سے میرے — رہے پاس دن رات بچپن سے میرے

دیئے ہات میں ہات بچپن سے میرے — مرے پیارے بھائی مرے پیارے بھائی

(۵)

مجھے ایک بس اپنا تم جانتے تھے — بجائے پدر مجھ کو گردانتے تھے

مری بات ہر وقت تم مانتے تھے — مرے پیارے بھائی مرے پیارے بھائی

(۶)

تمھاری مروت کا قائل جہاں ہے — تمھاری شرافت ہر اک پر عیاں ہے

تمھاری محبت کا ہر جا بیاں ہے — مرے پیارے بھائی مرے پیارے بھائی

(۷)

نہ ہمت تمھاری میسر کسی کو — نہ جرأت تمھاری میسر کسی کو

نہ الفت تمھاری میسر کسی کو — مرے پیارے بھائی مرے پیارے بھائی

(۸)

فدائے سخن اور سخن سنج تھے تم — شرافت کے اک بے بہا گنج تھے تم

شریک غم و راحت و رنج تھے تم — مرے پیارے بھائی مرے پیارے بھائی

(۹)

تری جان تھی مطمئن جان میری — محبت پہ تھی جان قرباں کی
بجز تیرے باقی نہیں شان میری — مرے پیارے بھائی مرے پیارے بھائی

(۱۰)

عدالت میں میری نہ سوئے کبھی تم — محبت سے چھپ چھپ کے روئے کبھی تم
نہ پاس آئے بے اشک دھوئے کبھی تم — مرے پیارے بھائی مرے پیارے بھائی

(۱۱)

ثنا گو تھے تم شاہ عثماں کے دائم — وفاداری و جاں نثاری پہ قائم
تنفر تھا اس سے کرے جو جرائم — مرے پیارے بھائی مرے پیارے بھائی

(۱۲)

ہے ایوان شاہ داد مجلس سخن کی — یہ کہتے تھے ہے قدر یاں اہل فن کی
بتاؤ کہ اب سیر ہے کس چمن کی — مرے پیارے بھائی مرے پیارے بھائی

(۱۳)

ہمیشہ قضا کو کیا یاد تم نے — کیا جلد یوں خود کو آزاد تم نے
کسی کی سنی کچھ نہ فریاد تم نے — مرے پیارے بھائی مرے پیارے بھائی

(۱۴)

نہ جانے زہریلا آیا تھا کیسا — طبیبوں کو جس میں ہوا تھا دھوکا

پیام اجل آ گیا وا دریغا — مرے پیارے بھائی مرے پیارے بھائی

(۱۵)

طبیعت بگڑ کر سنبھلنے لگی تھی — نہ تھی پہلے پھر نبض چلنے لگی تھی

ہوئی سیدھی گردن جو ڈھلنے لگی تھی — مرے پیارے بھائی مرے پیارے بھائی

(۱۶)

تھے صحت کی امید میں سب اطبا — یہی جانکر خوش تھے سارے اعزا

نہ جانبر ہوئے تم نہ نکلی تمنا — مرے پیارے بھائی مرے پیارے بھائی

(۱۷)

دوائے نہ اپنا اثر کچھ دکھایا — کئے ڈالی و رجینٹ کچھ کام آیا

بڑوں کی نہ نیکی نے تم کو بچایا — مرے پیارے بھائی مرے پیارے بھائی

(۱۸)

مہینہ تھا بھادوں کا تیرہ بھی تھی پیر — قضا نے کیا آکے کس طرح بیکس

یہ کردیتی ہے سب کو مجبور و بے بس — مرے پیارے بھائی مرے پیارے بھائی

(۱۹)

تھی تاریخ چوتھی مہینہ تھا آبان
سن و سال چالیس فصلی کا مہماں
ہوا پنجشنبہ کو رحلت کا ساماں
مرے پیارے بھائی مرے پیارے بھائی

[illegible]

(۲۰)

ہلالی ربیع دوم کا مہینہ
تھی چھبیسویں[۲۶] اس کی تاریخ اے وا
جدائی کی ساعت ہوئی ساڑھے گیارہ
مرے پیارے بھائی مرے پیارے بھائی

[illegible]

(۲۱)

ترا نام محبوب حق نے رکھا تھا
وہ محبوب تھا جان ملک کن کا
تو عالم کا محبوب کیونکر نہ ہوتا
مرے پیارے بھائی مرے پیارے بھائی

[illegible]

(۲۲)

یہ افسوس تھا گیارہویں کا مہینہ
خدا کے وہ محبوب دیں کا مہینہ
مقدس ہے یہ روزیں کا مہینہ
مرے پیارے بھائی مرے پیارے بھائی

(۲۳)

تمہیں نام کی لاج کیسے پڑی تھی
مگر ہے غضب موت سر پر کھڑی تھی
جدائی کی وہ پیش نازک گھڑی تھی
مرے پیارے بھائی مرے پیارے بھائی

(۲۴)

امیدوں پہ افسوس ہے خاک ڈالی — جدائی کی یہ طرح تم نے نکالی

کہ خود چھپ رہے اپنی صورت چھپالی — مرے پیارے بھائی مرے پیارے بھائی

(۲۵)

مجھے داغ غم دیکے ایسا رلایا — کہ اب رحم کھاتا ہے اپنا پرایا

مصیبت پہ میری ترس کچھ نہ آیا — مرے پیارے بھائی مرے پیارے بھائی

(۲۶)

ترے لب پہ یوں تو ہمیشہ ہنسی تھی — دم مرگ پر ہائے کیا بے بسی تھی

عزیزوں میں کیا جان تیری پھنسی تھی — مرے پیارے بھائی مرے پیارے بھائی

(۲۷)

محبت میں کیسے دغا دے گئے تم — تمنائیں دل کی سبھی لے گئے تم

ہمیں چھوڑ کر پاس کسکے گئے تم — مرے پیارے بھائی مرے پیارے بھائی

(۲۸)

تمھاری سعادت سے خوشدل تھی مادر — بہت تم سے خوش تھے پدر اور برادر

تمھارے تھے شیدائی زن اور خواہر — مرے پیارے بھائی مرے پیارے بھائی

(۲۹)

تمہیں لوڑھی ماں ہی کا کچھ پیار آیا
نہ بچوں کا بیوی کا کچھ پاس آیا
نہ بدبخت بھائی کا کچھ پاس آیا
مرے پیارے بھائی مرے پیارے بھائی

(۳۰)

جنک اور گرد ہر کو تم نے بھلایا
تمہیں وشنو بیشر بھی یاد آیا
نہ کرپا نہ دھرما نہ یاد آئی بابا
مرے پیارے بھائی مرے پیارے بھائی

(۳۱)

لگائے شجر حیف پھل بھی نہ کھائے
جوانی کے ارمان نکلنے نہ پائے
گئے تم تڑپتے ہیں اپنے پرائے
مرے پیارے بھائی مرے پیارے بھائی

(۳۲)

ہمیشہ رہے یاد ہر ہر کی کرتے
رہے شیام اور رام کا دم ہی بھرتے
انہی کا وظیفہ پڑھا مرتے مرتے
مرے پیارے بھائی مرے پیارے بھائی

(۳۳)

جو بگڑا تھا گھر اب سنبھلنے لگا تھا
نہ باقی کا گلزار پھلنے لگا تھا
زمانہ کو تمہارا رشک جلنے لگا تھا
مرے پیارے بھائی مرے پیارے بھائی

(۳۴)

کسے اپنے دل کی میں حالت دکھاؤں — کہانی کسے اپنے غم کی سناؤں

میں اب روٹھی قسمت کو کیونکر مناؤں — مرے پیارے بھائی مرے پیارے بھائی

(۳۵)

تمھیں ہم تو روتے ہیں تم ہنس رہے ہو — کہ بیکنٹھ میں جا کے اب بس رہے ہو

ہمیں غم کی زنجیر میں کس رہے ہو — مرے پیارے بھائی مرے پیارے بھائی

(۳۶)

تو زندہ تھا زندہ دلوں میں ہمیشہ — تری روشنی محفلوں میں ہمیشہ

میں تڑپونگا اب بلبلوں میں ہمیشہ — مرے پیارے بھائی مرے پیارے بھائی

(۳۷)

تم ہو دل کے مالک و راج اٹھو — ڈھلا دن بہت سو چکے آج اٹھو

تمھیں یاد کرتے ہیں مہاراج اٹھو — مرے پیارے بھائی مرے پیارے بھائی

مراد از مہاراج
مہاراجہ سر کشن پرشاد
بہادر یمین السلطنت
پیشکار و صدر اعظم

(۳۸)

زباں بند کر کے کہاں سو گئے ہو — مروت سے کیوں منحرف ہو گئے ہو

کہاں ڈھونڈوں تم کو کہاں کھو گئے ہو — مرے پیارے بھائی مرے پیارے بھائی

(٣٩)

گھٹایا محبت کو اتنا بڑھا کر — ملا خاک میں مجھ کو جلوہ دکھا کر

گلے سے مرے پھر لپٹ جا تو آ کر — مرے پیارے بھائی مرے پیارے بھائی

(٤٠)

عزیزوں سے منہ موڑ کر چل بسا تو — اکیلا مجھے چھوڑ کر چل بسا تو

مری آس کو توڑ کر چل بسا تو — مرے پیارے بھائی مرے پیارے بھائی

(٤١)

میں کس سے کروں تیری فریاد بھائی — سناؤں کسے تیری بیداد بھائی

تری یاد کر دے گی برباد بھائی — مرے پیارے بھائی مرے پیارے بھائی

(٤٢)

بتائے کوئی ایسا بھائی کہاں ہے — اگر بھائی ہو بھی فدائی کہاں ہے

فدائی جو ہو دلربائی کہاں ہے — مرے پیارے بھائی مرے پیارے بھائی

(٤٣)

مجھے کون اب بھائی کہہ کر پکارے — لگائے گا اب کون مجھ کو کنارے

میں زندہ رہوں ہائے کس کے سہارے — مرے پیارے بھائی مرے پیارے بھائی

(۴۴)

نہیں قوت بازو اب کیا کروں میں — جیوں کچھ دنوں یا تڑپ کر مروں میں
نہیں صبر کی سل کہ دل پر دھروں میں — مرے پیارے بھائی مرے پیارے بھائی

(۴۵)

کہاں جا کے ذکر تباہی کروں گا — میں قسمت کی کیا دادخواہی کروں گا
میں کیا جی کے اب یا الٰہی کروں گا — مرے پیارے بھائی مرے پیارے بھائی

(۴۶)

کبھی سر کو ٹکرا کے میں پھوڑتا ہوں — کبھی غم کی شدت سے دم توڑتا ہوں
ملے تو تو دنیا کو میں چھوڑتا ہوں — مرے پیارے بھائی مرے پیارے بھائی

(۴۷)

میں تقدیر کے بل پہ اب جی رہا ہوں — لہو کے فقط گھونٹ میں پی رہا ہوں
جدائی کے زخموں کو یوں سی رہا ہوں — مرے پیارے بھائی مرے پیارے بھائی

(۴۸)

خدا دے اگر ایسا بھائی کسی کو — دکھائے نہ اس کی جدائی کسی کو
نہ دے درد بے اعتنائی کسی کو — مرے پیارے بھائی مرے پیارے بھائی

(۴۹)

جو ہونا ہے ہوتا ہے، کیا پیش کیا کم — مگر مجھ کو اس بات کا ہے، بڑا غم
ملو گے نہ ہم سے کہاں تم کہاں ہم — مرے پیارے بھائی مرے پیارے بھائی

(۵۰)

مرے دوست احباب سن لیں کہ کیا ہے — یہ عالیؔ کے مجروح دل کی صدا ہے
یہ محبوب کا ماتمی مرثیا ہے — مرے پیارے بھائی مرے پیارے بھائی

# نوحۂ برادر

مصنفہٗ

ایضاً

مرے پیارے بھائی نے دل توڑا کر — کیا کوچ اس خلق سے ہاتھ اٹھا کر
امیدوں کی کشتی کو میری ڈبویا — غم و ہم کے دریا میں تم نے بہا کر
اگر پیارے بھائی تھی مجھ سے محبت — ہنسانے کے بدلے گئے کیوں رلا کر
تمھیں پاس اس کا ذرا بھی نہ آیا — کہ وعدے کئے کیا تھے تم نے جتا کر
جو امید ہوتی چلے آؤ گے تم — تمھیں ڈھونڈھتا اپنی آنکھیں بچھا کر

نہ آیا تجھے رحم اے مرنے والے
ہوا خاک تو ہم کو زندہ جلا کر

بہت سی امیدیں تھیں وابستہ تم سے
گئے سبز باغ ایسے اپنے دکھا کر

مرے دل کی رنجش کو تم نے مٹایا
گئے روٹھ خود حبیب مجھ کو منا کر

نہ محبوب سا بھائی ہوگا جہاں میں
فدا ہو گیا ہائے خود کو مٹا کر

وہ مرقد کے اشعار اب کیا پڑھوگے
رلایا تھا تم نے جو سب کو سنا کر

تو یعنی برادر تھا محبوب بھائی
نظر کھا گئی کس کی یوں قہر ڈھا کر

مرے پوچھنے والے جس ہو کہیں
گیا چین سے کس طرح منہ چھپا کر

محبت کا پتلا کہیں تجھ کو کیونکر
بڑے بھائی کو مار ڈالا جلا کر

جو مرنا تھا پھر کیوں محبت بڑھائی
گھٹایا محبت کو تو نے بڑھا کر

ترے دوست دشمن تجھے چاہتے تھے
کہ رکھا تھا دنیا میں سب کو بنا کر

مرے زخم دل کیلئے کچھ نہ چھوڑا
محبت کا نایاب مرہم بنا کر

یہ کہنا ترا میں نہ بھولوں گا بھائی
اٹھانا نہ ہرگز مجھے تم سلا کر

ترا ساتھ کھانا ترا ساتھ رہنا
میں زندہ رہوں دل لیے کیونکر بھلا کر

مرے دل کو بہلاتا تھا تو ہمیشہ
کبھی ہنسا کر کبھی وہ سنا کر

مجھے زیست کی کچھ بھی خواہش نہیں ہے
کہا تو نے مہراج کو یہ سنا کر

نظر پھیر لی تم نے سارے جہاں سے
رسیلی وہ آنکھیں کفن میں چھپا کر

نظر پھر نہ آئی وہ صورت تمہاری
کہاں لے گئے لوگ نہلا دُھلا کر

دغا بھی جو دینا تھا کہدیتے مجھ سے
بچھڑنا نہ لازم تھا مجھ کو ستا کر

ترس بھی تجھے بوڑھی ماں پر نہ آیا
گیا آٹھ آٹھ آنسو اُس کو رُلا کر

بڑے ناز سے تجھ کو جس ماں نے پالا
اُسی کو دیا داغ یہ قہر ڈھا کر

تری بیوی کا حال کیسا بُرا ہے
ذرا رحم کر آنکھ اپنی تو وا کر

ترے چھوٹے بچے بلکتے ہیں تجھ بن
گیا کس طرح اُن کو دل سے بُھلا کر

بھروسہ یہ کس کے ہے بچوں کو چھوڑا
کہ خود مٹ گیا تو یہ نقشہ جما کر

تمہارے لئے کب یہ زیبا تھا بھائی
اکیلا مجھے چھوڑ جانا رُلا کر

ترے واسطے کرتا جو مجھ سے ہوتا
سمجھتا جو یہ تو پھر آئے گا جا کر

تجھی نے دیا ہے مجھے دردِ فرقت
تو ہی بھائی اس درد کی اب دوا کر

مرے سامنے مرنے کو جو کہا تھا
گیا ہائے تو مجھ کو وہ دن دکھا کر

کہیں کا نہ رکھا مجھے تو نے بھائی
محبت کا یوں اپنی بندہ بنا کر

اجل لے گئی اے وفادار بھائی ‏ سبق بے وفائی کا تجھ کو پڑھا کر

مجھے کاش تو اپنے ہمراہ لیتا ‏ تو میں سرخرو ہوتا دنیا میں آکر

وہاں جا کے بھی بھائی مجھ کو نہ بھولو ‏ گلے سے لگا لو مجھے اب بلا کر

پکاروں کسے کہکے میں پیارے بھائی ‏ کہوں کس سے امداد مجھ کو عطا کر

تو عالی کی سن عرض اے میرے مولا

اسے قید رنج والم سے رہا کر

## نوحہ دیگر

مصنفہ

ایضاً

وہ عالی گھر ہمارے محبوب راجہ ‏ وہ فرخ سیر پیارے محبوب راجہ

بہت میری آنکھوں نے ڈھونڈا تمہیں ہائے ‏ نہ آئے نظر پیارے محبوب راجہ

میں شیدا تمہارا الم کیوں ہو گئے پھر ‏ جفا اسقدر ہمارے محبوب راجہ

میں زندہ ہوں لیکن یہ حالت ہے جیسے ‏ نہیں تن پہ سر پیارے محبوب راجہ

ہمیں چھوڑ کر اب کیا ہے یہ تم نے — کہاں کا سفر پیارے محبوب راجہ

ہمیں سے تھی الفت ہمیں سے محبت — کہیں سے صدا پیارے محبوب راجہ

دگر سب کو سمجھا تھا تیرے لئے ہیں — تو ہی تھا جگر پیارے محبوب راجہ

فرشتہ تھا تو تیری حالت تھی اعلیٰ — نہ تھا تجھ میں شر پیارے محبوب راجہ

محبت تری ہو کا دیگی یہ ہم کو — نہیں تھی خبر پیارے محبوب راجہ

بہت سادگی تھی تری زندگی میں — نہ تھا کرّو فر پیارے محبوب راجہ

نہ بھولونگا تیری محبت کی باتیں — کبھی عمر بھر پیارے محبوب راجہ

جدائی میں پیارے ہمیں ہائے رکتے — مرے اشک تر پیارے محبوب راجہ

تڑپتا ہے بخت بھائی تمہارا — کرو اک نظر پیارے محبوب راجہ

زمیں چھٹنا اور آسماں دور مجھ سے — میں ڈھونڈوں کدھر پیارے محبوب راجہ

کہ یہ زندگی کا مری فیصلہ تم — ادھر یا ادھر پیارے محبوب راجہ

مرے نوحہ غم کا تم پر ذرا بھی — نہیں کیوں اثر پیارے محبوب راجہ

زباں پر مری ورد بس نام تیرا — ہے شام و سحر پیارے محبوب راجہ

مجھے لپٹے میں چھوڑ دیا جیا لے کو — تجھے ناز کر پیارے محبوب راجہ

ترے ساتھی صرف انساں نہیں ہیں — ہیں دیوار و در پیارے محبوب راجہ

تجھی کو سمجھتا تھا میں گھر کا مالک — یہ کس کا ہے گھر پیارے محبوب راجہ

نہ دولت رہی اور نہ دو کے لٹ کے لک — رہا کس کا زر پیارے محبوب راجہ

نہیں کرتے باور ترے دوست ابتک — گیا تو گذر پیارے محبوب راجہ

ترے دم سے جو ہو رہا تھا سہانا — وہ سونا ہے گھر پیارے محبوب راجہ

فقط تو ہی تو مجھ کو آتا نظر ہے — میں دیکھوں جدھر پیارے محبوب راجہ

مری لے خبر گر ہے وسلے محبت — نہ تا خبر کر پیارے محبوب راجہ

سفر کرنے ہیں ہم سے کی تم نے سبقت — ہوئے راہبر پیارے محبوب راجہ

دوا کچھ نہ دی تم نے پر عمر بھر کو — دیا درد سر پیارے محبوب راجہ

دعائیں مرادیں جہاں بھر کی تجھکو — ہوئیں بے اثر پیارے محبوب راجہ

سبھی بزم میں ہیں اعزا احبا — نہیں تم مگر پیارے محبوب راجہ

کسی نے کہا بھی نہیں عمر تیری — ہے یوں مختصر پیارے محبوب راجہ

گئی میری طاقت گئی میری ہمت — ہوئے بال و پر پیارے محبوب راجہ

تمہارے سوا لاؤں اب میں کہاں سے — کوئی چارہ گر پیارے محبوب راجہ

تجھے رحم کچھ بھی نہیں ہائے آتا
مرے حال پر پیارے محبوب راجہ

بتا کتنے عرصہ کی محنت سے تو نے
بہم کی یہ سیر پیارے محبوب راجہ

ترے ایک جانے سے گھر بھر کی حالت
ہے نے زیر و زبر پیارے محبوب راجہ

ترے بیوی بچے تجھے چھینے یہاں تو
تری آس پر پیارے محبوب راجہ

نہ رکھوں عقیدہ کروں یا بھروسہ
کسی قول پر پیارے محبوب راجہ

میں کرتا نہیں چھوٹے بچوں کی خاطر
کبھی چشم تر پیارے محبوب راجہ

گذر کر دکھایا سبھی کو کہ دیکھیں
یہ ہے رہگذر پیارے محبوب راجہ

میں سمجھا تھا تیری محبت رہیگی
بہت بے ضرر پیارے محبوب راجہ

یہ دکھلایا تو نے نہیں ساتھ دیتے
برادر پسر پیارے محبوب راجہ

جو تھی زندگی تجھ سے پر امن و راحت
ہوئی پر خطر پیارے محبوب راجہ

ادھر جا کے کیوں سب کو تڑپاتا ہے تو
ادھر آ ادھر پیارے محبوب راجہ

گیا تو تو خوش چھوڑ کر جان میری
مصیبت کا گھر پیارے محبوب راجہ

مری آہ سے کانپتا تھا فلک بھی
نہیں اب اثر پیارے محبوب راجہ

ہیں برگ و گل و شاخ تیرے یہاں پر
نہیں اک شجر پیارے محبوب راجہ

نہ امید تھی جاؤ گے تم یہاں سے — مرے پیشتر پیارے محبوب راجہ
اجل کے مقابل تمہیں لیٹے دیکھا — مجھے سینہ سپر پیارے محبوب راجہ
جدائی کا تیری لگا ہائے نشتر — رگِ قلب پر پیارے محبوب راجہ
کرو چین جنت میں تم۔ اور ہم تڑپیں — یہاں خاک پر پیارے محبوب راجہ
دوا کون دے تیری فرقت میں مجھ کو — ہے دردِ جگر پیارے محبوب راجہ
ملے جن سے تم انکی تسخیر کر لی — تجھے جادو نظر پیارے محبوب راجہ
فدائی تھے مالک کے تم خاندانی — فدا ملک پر پیارے محبوب راجہ
شبِ غم تو کٹتی نہیں روتے روتے — کہاں ہے سحر پیارے محبوب راجہ
نہیں بحرِ عالم میں پایندہ اب تو — وہ روشن گہر پیارے محبوب راجہ
شجر دیکھنے کو ہرا ہے بھرا ہے — نہیں بار ور پیارے محبوب راجہ
دکھاؤ ذرا مجھ کو صورت پھر اپنی — کدھر ہو کدھر پیارے محبوب راجہ
ترا نوحہ سنکر کہاں تاب لائے — کسی کا جگر پیارے محبوب راجہ
ہے درد دل کا بڑا اتھا فسانہ — کیا مختصر پیارے محبوب راجہ
میں سب جانتا ہوں نہیں مانتا دل — ہے عالی بشر پیارے محبوب راجہ

# رباعیات

## مصنفہ

(ایضاً)

بھائی سے اگر دل کو لگایا تو نے — دھوکا عالی بڑا یہ کھایا تو نے
سچ ہے کہ محبت کا ہے انجام برا — اس کا صلہ درد و غم ہی پایا تو نے

(۲)

سمجھے تھے شریک کار بھائی ہوگا — معلوم نہ تھا کہ جدائی ہوگا
تقدیر پلٹ جائیگی اپنی عالی — کچھ اور ہی منشائے الٰہی ہوگا

(۳)

چھوٹا مرا محبوب سا بھائی بھائی — پاؤں گا کہاں ایسا فدائی بھائی
عالی کو جو آجاتی تو اچھا ہوتا — بے وقت قضا تیری آئی بھائی

(۴)

حب جاہ ہستی سے گذرنا اچھا — دنیا کا کوئی کام نہ کرنا اچھا
عالی یہ تیری بدنصیبی افسوس — بن بھائی کے جینے سے تو مرنا اچھا

(۵)

پاؤں کہاں محبوب سا بچا بھائی
مونس ہمدم رفیق شیدا بھائی
ہونے کو تو بھائی ہوتے ہیں بہت
مشکل سے ملا کرتا ہے ایسا بھائی

(۶)

کس کیلئے ہائے اب میں دنیا میں رہوں
دنیا کے مصائب کو سہوں صبر کروں
عالی جیتا تھا صرف جینے سے ترے
اب دونوں برابر ہیں جیوں یا کہ مروں

(۷)

بازو کا تھا زور میرا پیارا بھائی
تیرا ہی تھا بس مجھے سہارا بھائی
ملتا نہیں ایسا بھائی عالی سب کو
جس وصف کا تھا ہائے ہمارا بھائی

(۸)

تم یاد سے اپنی اب ستایا نہ کرو
غمگین ہوں میں غضب ڈھایا نہ کرو
عالی کو دیا خواب جہاں میں دھوکا
بہتر ہے کہ خواب میں آیا نہ کرو

# سلسلۂ تواریخ

وفات رائے محبوب راج محبوب خلف اصغر راجہ گردھاری پرشاد بنسی راجہ

(محبوب نواز ونت باقی)

قطعۂ تاریخ طبع زاد ڈاکٹر رائے گوبند پرشاد صاحب احسن ایم اے یو ایس ایم ڈی

ہومیو (میڈلسٹ) ایم۔ بی۔ ایم۔ سی۔ ایم۔ پی۔ ایچ۔ سی۔ ایل وکیل

(در صنعت عجیب و غریب)

قضا کرد محبوب راجہ صد آہ
پئے یادگارش چو شد فکر سال
کہ تو در حسن خوب داری کمال
کنم آشکارا ز نام نکو
ز نامش تو یک حرف برگیر میم

شنیدم یکایک صدائے حزیں
ندا داد از غیب ہاتف چنیں
عیاں کن ز نامش تو سال حزیں
عجب صنعتے ہست ایں ہم ببیں
کہ حرفیست اول بنامش ہمیں

| جُدا کن توہ ج[۳] از آخرش | | پس آنرا بہم زن نتیجہ[۱۵] ببین |
|---|---|---|

اگر سال ہجری ز احسان پرس
بزن آخریں[۱۵] را تو بر اولیں[۹۰]

$+۹۰ \quad (۵ + ۳ = ۱۵) = ۱۳۵۰$ ہجری

## دیگر مصنفہ ایضاً

| قضا کرد افسوس محبوب راج | | ز احباب شد ج و د و آ |
|---|---|---|
| بگو سال فصلی تو احسان چنیں | | ز غیب آمد ایں ن و د و ا |
| از اول تو گیری چو یک حرف "م" | | از آخر تو دو حرف ج و ا |

ز تا منش گرفتہ تو ایں سہ حروف
مسلسل بنہ "م" و "ج" و "ا"
۴۰ ۱۳ف

## دیگر اردو مصنفہ ایضاً

| دکن میں تھے مشہور محبوب راج | | کوئی انکی تعریف لکھے گا کیا[۶] |
|---|---|---|

اگر ہاں میں کہتا ہوں اتنا ضرور
متانت[1] میں تھے آپ اپنی نظیر
شجاعت[3] میں کم کسی سے نہ تھے
دیانت[5] تھی ایسی کہ بے مثل تھے
حقیقت میں موصوف تھا اِک گہر
ترقی اِدھر اُن کی ہونے لگی
جوانی کے عالم میں ٹوٹا پہاڑ

اونھیں جسنے دیکھا بہت خوش ہوا
لیاقت[2] کا خوب اُنکی سکّہ چلا
فراست[4] میں تھا رنگ اُنکا نیا
ذہانت[6] تھی ایسی کہ ڈنکا بجا
انھیں چھ گہر نے کیا کیا سے کیا
اودھر اُن کا دشمن فلک بنگیا
قضا نے کیا اُن کو سب سے جُدا

ہوئی فکر تاریخ احسانؔ کو جب
تو بس چھ گہر[۲۲۵] کو اکٹھا کیا

۲۲۵ + ۲۲۵ + ۲۲۵ + ۲۲۵ + ۲۲۵ + ۲۲۵

۱۳۵۰ ہجری

قطعۂ تاریخ مصنفہ جناب رائے بنسی لال صاحب احسنؔ داماد خورد راجہ گردھاری پرشاد محبوب نواز ونت باقیؔ

کیا ہو منی بھی تم ہی جادو نظر تھے تم
محبوب تم دلوں کے تھے اور نیک نام
ہر بات میں تمھارا ہے رہتا بس خیال
سب لوگ چھوٹے تم سے تم سب سے چھٹ گئے

یا نام کے سبب سے محبوب عام میں
تھا کیا اثر الٰہی اس پیارے نام میں
یاد آتی ہے تمھاری ہر ایک کام میں
پایا ہے تم نے آرام اب فات ام میں

تاریخ دے رہی ہے یہ احسن پتہ ہمیں
محبوب آج تم ہو بیکنٹھ دھام میں
۱۳۵۰ھ

قطعۂ تاریخ طبع زاد عالیجناب نواب اختر یار جنگ بہادر اختر مینائی خلف حضرت
امیر مینائی مرحوم مغفور

رحلت محبوب نے اک حشر برپا کر دیا
ہر جگر افگار ہے۔ ہر آنکھ ہے خونبار آج
ہاتھ آیا ایک اختر مصرعِ تاریخ فوت
اٹھ گئے بیوقت کیا محبوبِ دل محبوب آج
۱۳۵۰ھ

قطعہ تاریخ طبعزاد جناب منشی رام پورن صاحب انتظار خیرآبادی ضلع سیتاپور اودھ - تلمیذ جناب ثاقب لکھنوی

| | |
|---|---|
| اپنے کیا غیر بھی یہ سن کے خبر | صدمۂ دل سے ہو گئے غمگین |
| بے سر امن انتظار لکھو | ہے ہے محبوب راج خلد نشین |

قطعہ تاریخ طبعزاد جناب رائے بالا پرشاد صاحب منتظم دفتر صدر محاسب سرکار عالی

| | |
|---|---|
| ہوئے محبوب راجا حق سے واصل | بڑے اوصاف کے صاحب سخن تھے |
| لکھی بالا نے یہ تاریخ رحلت | مجسم خوبی اخلاق و گن تھے |

۱۳۵۰ھ

تاریخ طبعزاد جناب مولوی محمد عبدالحلیم صاحب بشر حیدرآبادی خلف حضرت مولوی محمد عبدالعزیز صاحب مرحوم برادرزادہ حضرت عاشق علیہ الرحمہ

تاریخ فارسی

| | |
|---|---|
| نوجوان فرزند باقی سوئے عقبیٰ شد روان | شاعر نامی امیر خوش وضع نیک بود |
| با دل محزون بشر تاریخ فصلی زد رقم | رفتہ از دار فنا محبوب راج اہل جود |

۱۳۴۰ف

## ایضاً اردو

| | |
|---|---|
| گئے ہائے دنیا سے محبوب راج | فلک تو نے یہ داغ کیسا دیا |
| تبشر سال اس سانحہ کا لکھو | صد افسوس محبوب نے کی قضا |
| | ۵۰ ۱۳ـــ |

## ایضاً در نثر در صنعتِ صوری فضلی معنوی عیسوی

تیرہ سو چالیس فصلی میں محبوب راج جلد فوت ہو گئے

۴۰ ۱۳ف ۳۱ ۱۹عیسوی

## قطعۂ تاریخ طبع زاد جناب منشی رالالتا پرشاد صاحب ہما لکھنوی

| | |
|---|---|
| بوقت اجل نصیب زجہان رفت | شد خاک بہار نوجوانی صد وائے |
| از روئے ہجر کن رقم سال ہاں | افتادہ گل از باد خزانی صد وائے |
| | ۴۰ ۱۳ف |

قطعۂ تاریخ طبع زاد راے پرتھی راج صاحب بی۔اے جی انسپکٹر محبوب نگر راغب
خلف اکبر راے بایادورا بیکنٹھ باشی نسبۂ راجہ گردھاری پرشاد محبوب نواز ونت باقی

نادر محبتوں کے زندہ نظیر تھے
کی میں نے غور تاریخ نکلی زبان سے

سہتے ہیں ہم جدائی محبوب راج حیف
بیوقت موت آئی محبوب راج حیف

۱۳ ھ ۵۱

قطعۂ تاریخ از نتائج افکار جناب راے کھنولال صاحب نائب سرزی یاب
نظام سادس دکن خلد آشیان و ٹائٹل یافتہ مہامنڈل (کنبدہ)
و مالک مطبع بہار اودھ لکھنؤ گلی محلہ

اے سپہر پیر یہ کیسا ستم تو نے کیا
سن اور یہ دن یہ دکھلایا خدا دشمن کو بھی
پاک صورت نیک سیرت خوش خصال شیریں سخن
کیا گذرتی ہوگی اسکی والدہ کی جان پر آہ

ٹکڑے ٹکڑے ہوگیا دل عالم او بدنما
اف جوانا مرگ عشق آتا ہے جب یاد آئی
دل کو کرتا تھا مسخر اسکا لطف و انجا
خون کے آنسو بہاتا ہو قلب نامراد

رام لچھمن کی جگل جوڑی گئی کیسی بچھڑ
ہوگیا پیک اجل ظلم و ستم میں میگھناد

صبر دے نرسنگھ راجہ کو خداوند کریم
اٹھ گیا جسکا جوان بھائی وحید الاعتقاد

یہ خبر وحشت اثر جسنے سنی آنسو بھر آئے
غش ہوئے اپنے پرائے دیدۂ شیخ و زہاد

انکی بیوی انکے بچوں کی نہ حالت پوچھئے
ہوش جاتے ہیں وہ سین آجاتا ہے جس وقت یاد

آٹھ دن بیمار رہکر بسگیا شیو گرو
چار آبادی بیاباں کر دیا قصر مراد

وائے قسمت مجھکو بھی یہ غم پڑا ہے دیکھنا
گود کا کھیلا جوان مرگ کر کہے تو خیرباد

واقعی اسکی مشیت سے کوئی چارہ نہیں
اٹھ گئے دنیا سے لقمان و فریدون و قباد

صبر دے مرحوم کے خویش و اقارب کو خدا
ایسے کاری زخم کو ہوگا ہی ہم سفاد

مصرع تاریخ ثاقب کہ لکھے سر ہوگئے
دانش و فیاضی و اخلاق و جود و علم و داد

سمبت بکرم ۱۹۸۸

ایضاً

ہوگیا وہ مونہا اقبال و ریکھ باش
قابلوں سے قابلیت کا جو لیتا تھا خراج

ثاقب مجرم و نے لکھا مصرع سال وفات
وائے دل خلد بریں کو چل بسے محبوب راج

۱۳۴۰ ف

## ایضاً

ہے ہے جوانا مرگ قیامت سے کم نہیں
اس سانحہ کو سن کے نہ کیوں سب کا دل بھر آئے

بیساختہ رقم کیا ثاقب نے سال مرگ
محبوب راجہ خلد نشاں ہائے ہائے ہائے

۱۳ ـــ ۵۰

## قطعۂ تاریخ طبعزاد از قلم حقیقت رقم دُرّ الشعراء کنور بھوشن منشی رام سہائے صاحب تمنا سرفرازی یافتہ حضور نظام سادس دکن حضرت غفران مکان علیہ الرحمہ ایڈیٹر دربار لکھنو

افسوس رنج و ماتم و غم کا ہے یہ مقام
منہ فق ہوا ہے صبح کا گریاں ہے چشم شام

محبوب راج راجہ کی رحلت سے ہائے ہائے
ملک دکن میں ماتم ہے خاص و عام

بھائی بڑے جو راجہ نرسنگھ راج ہیں
حسرت سے اب تو انکی زباں پر ہے یہ کلام

قوت جو میرے بازو کی تھا اُسے چھوٹا
مشکل ہے اب تو صبر و تشفی کا انتظام

بیوہ جو ہے روتی ہے ہر وقت سسکتے ہیں
کیوں جلد قصہ عمر بسر کا ہوا تمام

بیکار ہجر لخت جگر میں ہے زندگی
حیراں ہوں میری موت کا آیا نہ کیوں پیام

باقی کا نام زندہ و باقی جو رہ گیا
نورِ نظر بھی اُن کا گیا سوئے سرگ دھام

پہلے تو سب کو رحلتِ باقی کا رنج تھا
اب رنج چھوٹے لڑکے کا صدمہ ہے لاکلام

نرسنگھ راج راجہ کو واجب ہے صبر اب
ان کو سنبھالیں کام بھی ہے [illegible] کا کام

پژمردہ دل نہ کیوں ہو تمنائے زار کا
لوٹا اجل نے ہائے جو میوہ ابھی تھا خام

اس حادثے کی لکھوں میں تاریخ کس طرح
ہجری ہے سال ہجر۔ رہے گا یہ غم مدام

تاریخ لکھ دے تو بھی تمنا بصد ملال
محبوب راج راجہ کی ہے فرقت ابدوام

۱۳ ھ ۵۰

## قطعہ تاریخ طبع زاد عالیجناب مولوی شاہزادہ اختر مرزا صاحب عرف اُن صاحب

### جگر لکھنوی

کیوں نہ سن کے یہ خبر ہر بشر مغموم ہو
واقعی یہ روزِ بد اللہ نہ دشمن کو دکھائے

لکھ دیا کلکِ جگر نے مصرعِ سالِ وفات
ایک جوانا مرگ کا گھر گھر ہے ماتم ہائے ہائے

۱۳ ھ ۵۰

## تاریخ طبعزاد عالیجناب جلیل القدر حضرت نواب فصاحت جنگ بہادر جلیل استاد السلطان

ہزار حیف کہ محبوب آج بھی نہ رہے
وہ نونہال تھے گلزار رحمت باقی کے
وہ بادۂ سخن جانفزا کے متوالے
سخن شناس تھے خوش فکر تھے سخنور تھے
وہ انکی صورت دلکش وہ سیرت محبوب
وفا پرست تھے احباب کے فدائی تھے
ستم ہے آئی قضا عین نوجوانی میں
کلیجے ہو گئے اس سانحے سے صد پارہ

وہ قصر خلق کے روشن چراغ بھی نہ رہے
وہ میگسار تھے اُس ذی وقار ساقی کے
مزے بہار معانی کے لوٹنے والے
ریاض لطف و مروت کے وہ گل تر تھے
وہ انکا حسن تکلم وہ صحبت مرغوب
در یگانہ دریائے آشنائی تھے
کچھ اور دن نہ رہے دار فانی میں
مگر مشیت و حکم خدا میں کیا چارہ

جلیل کی ہے یہ تاریخ ناوک قاتل
کہ آج دل غم محبوب سے ہوا بسمل
۱۳ ھ ۵۰

## قطعہ تاریخ طبع زاد راہ پرومن راج صاحب حسرت حیدرآبادی خلف رائے بشن لال صاحب

(نتیجۂ راجہ باقی مرحوم)

تھے صاحب فضیلت اور صاحب علم
اور یکسو تھے سربسر وہ [illegible] تھے

حسرت نے فکر جب کی تاریخ یہ ہوئی
محبوب راج ماموں حشمت پناہ تھے

۱۳۴۰ ف

## اشکِ غم

از جناب حکیم جگناتھ پرشاد صاحب حشمت پروپرائٹر دکن پنچ

ملک و ملت کو ترے دم کی بہت احتیاج تھی
آہ اے جان شرافت آہ اے محبوب راج

اس جوانی میں ترا دنیا سے کر جانا سفر
خون کے آنسو میں بہتی ہی گئی بے ہنگام عمر

واسطے احباب کے ہے باعث حرمان و بکا
موت کی آغوش میں افسوس سو جانا ترا

گو تجھے ہم آج تک کس کس کرنے سے کام نہیں
وہ ترا زور تخیل وہ اچھوتی بندشیں

تیرے پہلو میں نہاں تھا اک خزانہ درد کا
منبع اوصاف تھا تو پیکر اخلاق تھا

تیرے دل کے آئینہ میں جو ہر نایاب تھے
کر دیا جس کو مجلی اور فیض شاد نے

کس نے دیکھا تھا نوشتہ خامۂ تقدیر کا
تو یکایک سطح ہوجائیگا ہم سے جدا

دیکھ حشمت مرگ بے ہنگام عبرت خیز ہے
کس قدر دنیا کا ہر ذرّہ فنا انگیز ہے

## قطعات تاریخ طبع دیوان بشن سنگھ صاحب نشتر سعید آبادی مصنف سنہرا ناول ومکاتبات عشق وغیرہ

### قطعہ

بادِ خزاں سے گل ہوئی شمع حیات
دنیا سے اپنے گھر گئے محبوب راج

نشتر نے لکھا کر کے تم یوں فرق زار
افسوس رحلت کر گئے محبوب راج

۱۳۵۰ھ

### ولہ بصنعت ضرب

مرگ محبوب راج نے اس سال | کوہ غم قلب پر گرایا ہے
تو رہے اور نوجوان مریں | اے فلک کب یہ تجھ کو زیبا ہے
راجہ نرسنگراج ہیں بیدست | قہر تازہ جو تیرا ٹوٹا ہے
آہ فصل بہار میں تو نے | رنگ دورِ خزاں دکھایا ہے
ٹیس سی ٹیس ہے کلیجہ میں | درد سا درد دل میں اٹھتا ہے
آہ کس عالم جوانی میں | بھائی نے داغ غم دکھایا ہے
"موت" اور وہ بھی۔ نوجوانی میں | جتنا غم ہو الٰہی تھوڑا ہے
سال رحلت جو انکا ہاتف سے | نفس سرد کھینچ کے پوچھا ہے

کلک نے پانچ بار اے خوشتر
"آہ محبوب راج" ۔ لکھا ہے

۲۶۸ × ۵ = ۱۳۴۰ف

سنہ ۱۳۴۰ف

قطعۂ تاریخ طبع زاد مولوی سید رحمت اللہ صاحب حسینی خوشتر

چاہتوں کو چاہنے کی عادت بھگوان ہے
اور قدرت چاہتوں کی راحت بھگوان ہے

مرحبا نام کی محبوب گریاں فضول
جلد بھیجے مرہم وہ جنکو چاہت بھگوان ہے

سنہ ۱۸۵۳ سکے — سنہ ۱۳۵۰ ہجری

## قطعہ تاریخ طبعزاد جناب مولوی سید حسن صاحب ذوقی حیدرآبادی ملازم محکمہ (نظامت پیشکاری)

تو محبوب راجہ تھا مطلوب راجہ
اور تیرے ہر اک شخص مرغوب راجہ

کہا کلک ذوقی نے سال رحلت
کہ دل پہ ہوا داغ محبوب راجہ

۱۳۵۰ھ

## یاد مرحوم

از جناب رائے اپرپتی راج صاحب سکسینہ رفیق لا اسٹوڈنٹ نبیرۂ مہاراجہ گردھاری پرشاد محبوب نواز ونت باقی

یک بیک افسوس کیسی گھر آفت آگئی
قوم پر کیا یاس و حسرت کی گھٹا اب چھا گئی

خود گئے کیا آرزوئیں سینکڑوں کی لیگئے
کیا کہیں ہم گھر کی رونق کیا رہی اور کیا ہوئی

اٹھ گئے محبوب راجہ دار فانی سے صد حیف
موت کو بھی انکی صورت اور سیرت بھا گئی

ایسے اچھے بھائی تھے یہ بھائیوں میں لاجواب
دیکھتے ہی دیکھتے کس کی نظر یوں کھا گئی

ہائے اب جڑ کٹ گئی نخل تمنا کی شفیق
جو کلی حسرت کی کھلنی تھی وہی مرجھا گئی

تاریخ نثر جناب رائے رگھونندن راج صاحب جیسبور آبادی خلف رائے کشن لال صاحب مرحوم

رائے محبوب راجہ رحلت کرد

۴۰ ف ۱۳

قطعہ تاریخ طبع زاد جناب بابو جوالا پرشاد صاحب نجم
لکھنوی شاگرد جناب نائب لکھنوی

